# مسنون خطبہ

**اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ نَحْمَدُہٗ وَ نَسْتَعِیْنُہٗ وَ نَسْتَغْفِرُہٗ وَ نومن به و نتوكل عليه❖ وَ نَعُوذُ بِاللّٰہِ مِنْ شُرُورِ اَنْفُسِنَا وَ مِنْ سَیِّاٰتِ❖ مَنْ یَّھْدِہِ اللّٰہُ فَلَا مُضِلَّ لَہٗ، وَ مَنْ یُّضْلِلْہُ فَلاَ ھَادِیَ لَہٗ❖ وَ اَشْھَدُ اَنْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَ رَسُوْلُہٗ❖ اَمَّا بَعْدُ! فَاِنَّ اَصْدَقَ الْحَدِیْثِ کِتَابُ اللّٰہِ وَ اَحْسَنَ الْھَدْیِ ھَدْیُ مُحَمَّدٍ وَّ شَرُّ الْاُمُوْرِ مُحْدَثَاتُھَا وَ کُلُّ مُحْدَثَۃٍ بِدْعَۃٌ وَ کُلُّ بِدْعَۃٍ ضَلَالَۃٍ وَ کُلُّ ضَلَالَۃٍ فِی النَّارِ❖**

سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں، ہم اس کی تعریف کرتے ہیں اور اسی سے مدد مانگتے ہیں اور اسی سے بخشش چاہتے ہیں اور ہم اس پر ایمان لاتے ہیں اور اسی پر بھروسہ کرتے ہیں اور ہم اس کی پناہ مانگتے ہیں اپنے نفس کی برائیوں سے اور اپنے اعمال کی برائیوں سے۔ جسے اللہ ہدایت کی راہ دکھائے اسے کوئی گمراہ کرنے والا نہیں ہے اور جسے اللہ گمراہ کردے اسے کوئی (ہدایت کی) راہ دکھانے والا نہیں۔ اور ہم گواہی دیتے ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور ہم گواہی دیتے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ حمد وثنا کے بعد! یقیناً تمام باتوں سے بہتر بات اللہ کی کتاب ہے اور تمام طریقوں سے بہتر طریقہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اور اور بدترین کام (دین میں) نئی باتیں (بدعت) نکالنا ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی دوزخ میں لے جانے والی ہے۔

(مسلم کتاب الجمعہ، ترمذی کتاب النکاح، ابن ماجہ کتاب النکاح، نسائی کتاب الجمعہ، دارمی کتاب النکاح)